## ایضاً

**سوال** (۲۴۰۳): قدیم ۴/ ۱۱۴- بعض گائیں ایسی ہیں جن کے بچھڑے کبھی نہیں ہوئے (یعنی نہ گابھن ہوئیں اور نہ بچھڑے ہوئے) مگر جب دوہا جاتا ہے دودھ تھن سے نکلتا ہے، اور بعض گائیں ایسی ہیں ایک دو تو بچھڑے ہوئے، مگر اب بالکل نہیں ہوتے، مگر دودھ ہمیشہ دوہنے پر تھن سے نکلتا ہے، ایسا دودھ کھانا بلا کراہت جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب**: **في الدرالمختار: هو (أی الرضاع) مص من ثدي آدمية، ولو بكرا أو ميتة أو آيسة. اه (١)۔**

اس میں تصریح ہے کہ بچہ ہونے کے قبل یا جب بچہ سے نا اُمیدی ہوجاوے دونوں حالتوں میں ثدی سے جو دُودھ نکلتا ہے وہ شرعاً دودھ ہی ہے، اسی طرح جانور میں بھی، پس اُس کا کھانا پینا بھی بلا کراہت حلال ہوگا (۲)۔　۳/ محرم ۵۰ھ (النور ص ۹، شعبان ۵۰ھ)

---

(۱) الدرالمختار مع الشامي، كتاب الرضاع، مكتبه زكريا ديوبند ٤/ ٣٩١-٣٩٢، كراچی ٣/ ٢٠٩۔

**هو مص الرضيع حقيقة أو حكما اللبن ولو قليلا أو مختلطا غالبا من ثدي الآدمية ولو بكرا أو ميتة أو آيسة كما يفيده الإطلاق.** (سكب الأنهر على هامش مجمع الأنهر، كتاب الرضاع، دارالكتب العلمية بيروت ١/ ٥٥١)

**هو مص الرضيع اللبن ولو قليلا من ثدي الآدمية ولو بكرا أو ميتة كما سيأتي أو آيسة كما هو مقتضى الإطلاق وهي حادثة الفتوى.** (النهر الفائق، كتاب الرضاع، مكتبه زكريا ديوبند ٢/ ٢٩٨)

(۲) **واعلم أن الأصل في الأشياء كلها سوى الفروج الإباحة، قال الله تعالىٰ: هو الذى خلق لكم ما في الأرض جميعا (البقرة: ٢٩) وقال: كلوا مما في الأرض حلالا طيبا. (البقرة: ١٦٨) وإنما تثبت الحرمة بعارض نص مطلق أو خبر مروي فما لم يوجد شيء من الدلائل المحرمة فهي على الإباحة.** (مجمع الأنهر، كتاب الأشربة، دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ٢٤٤)

لبن الماٴکول حلال۔ (شامي، كتاب الأشربة، مكتبه زكريا ديوبند ١٠/ ٣٨، كراچی ٦/ ٤٥٦) *شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ*